# سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝

پاک ہے تیرا رب جو عزت والا ہے ان تمام عیبوں سے جو کافر اس پر لگاتے ہیں اور

# وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

سلام ہو سب رسولوں پر اور تمام تعریفیں اللہ تعالیٰ

# رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

کی جو پالنے والا ہے تمام جہانوں کا

(قرآن مجید سورۃ الصّٰفّٰت)



# اَلْمَنْزِلُ الرَّابِعُ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ

## چوتھی منزل دوشنبہ (پیر) کے دن کی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



# اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ

اللہ کی ملکیت ہیں اور سب تعریفیں اللہ کے لیے ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود

# لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

نہیں بس وہی ہے اور اس کا شریک کوئی نہیں ساری بادشاہت اسی کی ہے اور

# قَدِيْرٌ ۝ (مسلم ابوداود ترمذی وغیرہ مختصراً)

سب تعریفیں اسی کے لیے ہیں۔ اور وہ ہر چیز پر قادر ہے



# اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ بِاَنَّ لَكَ الْحَمْدُ لَآ اِلٰهَ

اے اللہ میں تجھ سے ان کلمات کے وسیلہ سے سوال کرتا ہوں کہ تمام تعریفیں صرف

اِلَّآ اَنْتَ وَحْدَكَ لَاشَرِيْكَ لَكَ الْحَنَّانُ

تیرے لیے ہی ہیں معبود سوا تیرے کوئی نہیں بس تو ہے تیرا کوئی شریک نہیں تو بڑا مہربان

الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَاذَا الْجَلَالِ

ہے بڑا دینے والا ہے آسمانوں اور زمین کا کسی نمونہ کے بغیر بنانے والا تو ہے، اے بزرگی اور بخشش

وَالْاِكْرَامِ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ يَا اَرْحَمَ

والے، اے سدا زندہ رہنے والے اور سب کی ہستی قائم رکھنے والے اے رحم کرنے والوں

الرّٰحِمِيْنَ

میں سب سے بڑھ کر رحم کرنے والے۔

(ابن ماجہ سنن اربعہ و حاکم وغیرہ کا مجموعہ)

٣

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ عَدَدَ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو نبی ہیں اتنی مرتبہ جتنی

مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ مِنْ خَلْقِكَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ

مرتبہ تیری مخلوق نے ان پر درود بھیجی ہو اور اپنی خاص رحمت نازل فرما نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم



النَّبِيِّ كَمَا يَنْبَغِيْ لَنَا اَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى

پر اس طرح جیسا کہ ہمارے لائق ہو آپ پر درود بھیجنا اور اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا

مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ كَمَآ اَمَرْتَنَآ اَنْ نُصَلِّيَ عَلَيْهِ

نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اس طرح جیسا تو نے ہم کو ان پر درود بھیجنے کا حکم دیا ہے۔

(الکلم الطیب والقول البدیع)

٤

رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا ذُنُوْبَنَا وَاِسْرَافَنَا فِيْٓ اَمْرِنَا

اے ہمارے رب ہمارے گناہ بخش اور ہمارے کام میں ہم سے جو زیادتی ہو گئی ہے (اُسے

وَثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ

بھی بخش دے) اور ہمارے قدم جمائے رکھ اور کفار کے مقابلہ پر ہماری مدد فرما۔

(آل عمران)

٥

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ

اے اللہ! کوئی حاکم نہیں سوائے تیرے تیری ذات پاک ہے بیشک میں گنہگاروں میں سے ہوں

(الانبیاء ٨٧)

فائدہ: یہ حضرت یونس علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا ہے۔
حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ہیں کہ اللہ پاک کا وہ نام جس کے ساتھ دعا کی جاتی ہے تو قبول ہوتی ہے اور جو مانگا جائے ملتا ہے۔
یونس بن متیٰ (علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام) کی دعا ہے۔
ایک حدیث میں ہے کہ جو بیماری میں ۴۰ مرتبہ اس کو پڑھے وہ شہید کا مرتبہ پاتا ہے۔ دیگر بہت فضائل وخواص آئے ہیں۔ مشکلات ومصائب میں اس کا ورد بہت کامیاب ومجرب ہے۔ (الدر المنثور)



۶

رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا فِتْنَةً لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ○

اے رب ہمارے! ہم پر اس ظالم قوم کا زور نہ آزما (یعنی ہم کو ان کے ظلم کا تختۂ مشق نہ بنا، کہیں ہمارا

وَنَجِّنَا بِرَحْمَتِكَ مِنَ الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ○

دین خطرہ میں نہ پڑ جائے) اور مہربانی فرما کر ان کافروں سے ہم کو چھڑا دے۔

(یونس)





۷

رَبَّنَآ اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى

اے ہمارے رب پورا کر دے ہمارے لیے ہمارے نور کو اور معاف کر دے ہم کو

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ (التحریم)

بیشک تو سب کچھ کر سکتا ہے۔



۸

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ○ (الصافات)

اے میرے رب بخش مجھ کو کوئی نیک (بیٹا)

فائدہ: یہ دعا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مانگی تھی۔ یہ صالح اولاد کے لیے بہترین اور مجرب دعا ہے۔



۹

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَنَبِيِّكَ

الٰہی اپنی خاص رحمت نازل فرما حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) پر جو تیرے بندے تیرے

وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

نبی اور تیرے رسول ہیں جو نبی اُمی ہیں اور آپ کی آل اور آپ کے صحابہ پر اور

وَسَلِّمْ

سب پر سلام

(القول البدیع)



اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنَّا

اے اللہ تیرا نام عفو یعنی بڑی بخشش کرنیوالا اور معاف کرنا پسند کرتا ہے لہٰذا ہم سب کو معاف کردے

(ترمذی و نسائی و ابن ماجہ وغیرہ)

فائدہ: یہ دعا اس قدر اہم ہے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے لیلۃ القدر کے موقع پر اسی دعا کی ہدایت فرمائی ہے۔



اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتُكَ اَوْسَعُ مِنْ ذُنُوْبِيْ وَرَحْمَتُكَ

اے اللہ! تیری بخشش میرے گناہوں سے کہیں زیادہ گنجائش رکھتی ہے اور تیری رحمت



اَرْجٰى عِنْدِيْ مِنْ عَمَلِيْ ط

میرے عملوں سے کہیں زیادہ امید کے لائق ہیں،

فائدہ: حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور اس نے دو تین مرتبہ کہا۔ وَاذُنُوْبَاهُ، وَاذُنُوْبَاهُ، وَاذُنُوْبَاهُ (ہائے میرے گناہ ہائے میرے گناہ ہائے میرے گناہ) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اُن سے فرمایا کہ یوں کہو اَللّٰهُمَّ مَغْفِرَتُكَ الخ انھوں نے یہ دعا پڑھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پھر کہو انھوں نے پھر دہرائی، آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا پھر کہو۔ انھوں نے پھر دہرائی۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کھڑے ہو جاؤ، اللہ تعالیٰ نے تمہاری مغفرت فرمادی (مستدرک حاکم)



اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ

اے اللہ! تو مجھے حرام سے بچا کر حلال روزی سے میری کفایت فرما اور

وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ ط

اپنے ماسوا سے بے نیاز کرکے اپنے فضل سے غنی کردے

فائدہ: ادائیگی قرض کے لیے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو تعلیم فرمائی۔ اور فرمایا کہ اگر اُحد پہاڑ کے برابر بھی قرض ہو گا۔ تو ادا ہو جائے گا۔ (ترمذی)

١٣

اَللّٰهُمَّ فَارِجَ الْهَمِّ كَاشِفَ الْغَمِّ

اے اللہ! فکر کے دور کرنے والے رنج کے زائل کرنے والے

مُجِيْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّيْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْيَا

مجبوروں کی پکار سننے والے اے دنیا اور آخرت میں سب سے بڑے

وَالْاٰخِرَةِ وَرَحِيْمَهُمَا اَنْتَ تَرْحَمُنِيْ فَارْحَمْنِيْ

مہربان اور رحم کھانے والے بس تو ہی مجھ پر رحم فرمائے گا

بِرَحْمَةٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ رَّحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ

تو مجھ پر ایسی رحمت فرما دے کہ تیرے سوا مجھ پر کسی دوسرے کی مہربانی کی ضرورت نہ رہے

فائدہ: یہ بھی ادائیگی قرض اور غم و فکر کو دور کرنے کے لیے دعا ہے۔
(مستدرک حاکم وغیرہ)



١٤

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ بِتَرْكِ الْمَعَاصِيْ اَبَدًا مَّا

اے اللہ! تو مجھ پر مہربانی فرما تاکہ جب تک تو مجھے زندہ رکھے میں ہمیشہ کے لیے گناہوں

اَبْقَيْتَنِيْ وَارْحَمْنِيْ اَنْ اَتَكَلَّفَ مَا لَا يَعْنِيْنِيْ

کو چھوڑ دوں اور مجھ پر رحم فرما کہ ایسے کاموں میں نہ پڑوں جو میرے مطلب کے نہ

وَارْزُقْنِيْ حُسْنَ النَّظَرِ فِيْمَا يُرْضِيْكَ عَنِّيْ

ہوں اور مجھے ان باتوں کی فکر نصیب فرما جو تجھ کو مجھ سے خوش رکھیں

(ترمذی و مستدرک حاکم)

فائدہ: یہ گناہوں اور فضول کاموں اور باتوں سے بچنے اور حفاظت کی دعا ہے

١٥

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ مُّنْكَرَاتِ الْاَخْلَاقِ

اے اللہ! میں تیری پناہ لیتا ہوں ناپسندیدہ اخلاق سے، برے اعمال سے اور

وَالْاَعْمَالِ وَالْاَهْوَآءِ وَالْاَدْوَآءِ (ترمذی وغیرہ)

نفسانی خواہشات سے اور تمام بیماری سے۔

١٦

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُ بِكَ مِنْ جُھْدِ الْبَلَاءِ

اے اللہ ہم تیری پناہ چاہتے ہیں آزمائش کی سختی سے اور بدبختی کی گرفت سے اور

وَدَرْكِ الشَّقَآءِ وَسُوْءِ الْقَضَاءِ وَشَمَاتَةِ

بُری تقدیر سے اور دشمنوں کی ہنسی

الْاَعْدَآءِ (بخاری)

اُڑانے سے

فائدہ: یہ دُنیا و آخرت کی ہر تکلیف ہر مصیبت ہر پریشانی سے حفاظت کی دُعا ہے اور اس طرح دُعا کرنے کی ترغیب خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے۔ (بخاری و مُسلم)

١٧

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ سَمْعِیْ وَمِنْ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اپنے کان کی بُرائی سے، آنکھ کی بُرائی



شَرِّ بَصَرِیْ وَمِنْ شَرِّ لِسَانِیْ وَمِنْ شَرِّ قَلْبِیْ

سے اور زبان کی بُرائی سے (یعنی غیبت سننے، بدنظری، ناجائز

وَمِنْ شَرِّ مَنِیِّیْ (ترمذی ابوداؤد نسائی وغیرہ)

گفتگو اور کینہ وغیرہ سے) اور اپنی منی کی بُرائی سے،

فائدہ: سمع و بصر اور زبان و قلب اور اسی طرح جنسی خواہش کا شر یہ ہے کہ یہ چیزیں احکامِ خداوندی کے خلاف استعمال ہوں جس کا انجام اللہ تعالیٰ کا غضب اور اس کا عذاب ہے اس لیے ضروری ہے کہ ان کی شر سے محفوظ رہنے کے لیے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگی جائے وہی اگر بچائے گا تو بندہ بچ سکتا ہے ورنہ مبتلا ہو کر ہلاک ہو جائے گا۔ (معارف الحدیث)

١٨

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْھَدْمِ وَاَعُوْذُ بِكَ

اے اللہ! میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ میرے اوپر مکان وغیرہ گرے

مِنَ التَّرَدِّیْ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْغَرَقِ وَ

یا میں مکان وغیرہ سے نیچے آگروں اور تیری پناہ لیتا ہوں پانی میں ڈوب جانے یا

الْحَرَقِ وَالْهَرَمِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ يَتَخَبَّطَنِي

آگ وغیرہ میں جل جانے سے اور سخت بڑھاپے سے، اے اللہ میں تیری پناہ لیتا

الشَّيْطَانُ عِنْدَ الْمَوْتِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ اَنْ

ہوں اس بات سے کہ مرتے وقت شیطان مجھ کو ورغلائے اور بہکائے اور تیری

اَمُوْتَ فِي سَبِيْلِكَ مُدْبِرًا وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ

پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ جہاد میں پیٹھ موڑ کر مروں اور تیری پناہ لیتا ہوں

اَنْ اَمُوْتَ لَدِيْغًا

اس بات سے کہ زہریلے جانوروں کے ڈسنے سے مروں

(ابوداؤد و نسائی وغیرہ)

فائدہ: کسی دیوار وغیرہ کے نیچے دب کر مر جانا اور اسی طرح کسی بلندی سے گر کر یا دریا میں ڈوب کے یا آگ میں جل کر یا کسی زہریلے جانور یا سانپ وغیرہ کے ڈسنے سے مر جانا۔ یہ سب صورتیں ناگہانی موت کی ہیں۔ ان صورتوں میں مرنے والے کو موت کی تیاری، تجدید ایمان اور توبہ و استغفار کا موقع نہیں ملتا۔ دوسری حدیثوں میں اس قسم کے حوادث سے مرنے والوں کو شہادت کی بشارت سنائی گئی ہے لہٰذا اپنی بشری کمزوری کے لحاظ سے موت کی ان



سب صورتوں سے پناہ مانگنی چاہیے۔ لیکن جب تقدیر الٰہی سے کسی بندے کو اس طرح موت آجائے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت سے توقع رکھنی چاہیے کہ اس ناگہانی موت کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کو اعزازی شہادت کا درجہ عطا فرمائے گا۔ باقی جہاد سے پیٹھ پھیر کر بھاگتے ہوئے موت کا آنا اللہ تعالیٰ کی نگاہ میں سنگین جرم ہے

معارف الحدیث ملخصاً

۱۹

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ

اے اللہ! میں تیری پناہ لیتا ہوں ضد سے اور

وَسُوْءِ الْاَخْلَاقِ

نفاق سے اور تمام برے اخلاق سے

(ابوداؤد و نسائی)

فائدہ: شقاق اور نفاق اور برے اخلاق آدمی کے دین کو بلکہ اس کی دنیا کو بھی برباد کر دیتے ہیں اس لیے ان مہلکات سے بچنے کی انتہائی کوشش کرنی چاہیے اور اللہ تعالیٰ سے پناہ مانگنی چاہیے صرف وہی بچا سکتا ہے

۲۰

اَللّٰهُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی غَمَرَاتِ الْمَوْتِ وَ

اے اللہ! میری امداد کرنا موت کی شدتوں اور

سَکَرَاتِ الْمَوْتِ (ترمذی)

موت کی سختیوں میں

فائدہ: سکرات موت میں اللہ تعالیٰ کی امداد کے لیے بہترین دعا ہے۔

۲۱

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ حُبَّكَ وَحُبَّ مَنْ يُّحِبُّكَ

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں تیری محبت اور اس شخص کی محبت جو تجھ

وَالْعَمَلَ الَّذِیْ يُبَلِّغُنِیْ حُبَّكَ (ترمذی)

سے محبت رکھتا ہے اور وہ کام جو مجھ کو تیری محبت نصیب کرے

فائدہ: ان دعاؤں میں ایمان، عمل صالح اور اللہ جل شانہٗ کی محبت کی طلب ہے۔ کیونکہ محبت ہی اخلاص کا سبب ہے اور عمل کو آسان کرتی ہے



۲۲

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ حُبَّكَ اَحَبَّ اِلَیَّ مِنْ نَّفْسِیْ

اے اللہ! میرے دل میں اپنی محبت اپنی جان اور اپنے

وَاَهْلِیْ وَمِنَ الْمَآءِ الْبَارِدِ (ترمذی)

اہل اور ٹھنڈے پانی کی محبت سے بھی زیادہ پیاری بنا دے

۲۳

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ

میں اللہ تعالیٰ اور اس کی قدرت کاملہ کی پناہ چاہتا ہوں اس تکلیف کی شر

وَاُحَاذِرُ (مسلم)

سے جو مجھے لاحق ہے اور اس سے بھی جس کا مجھے خطرہ ہے۔

فائدہ: ہر جسمانی درد و تکلیف کے لیے یہ عمل اور تعوذ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا خاص عطیہ اور مجرب ہے۔

۲۴

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَّخِذُ عِنْدَكَ عَهْدًا لَّنْ

اے اللہ! میں تجھ سے عہد لیتا ہوں تو مجھ سے ہرگز اس کا

تُخْلِفَنِیْهِ فَاِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ فَاَیُّمَا مُؤْمِنٍ

خلاف نہ کرے گا اس میں شبہ ہی نہیں کہ میں بشر ہوں تو جس کسی مومن کو

اٰذَیْتُهٗ اَوْ شَتَمْتُهٗ اَوْ جَلَدْتُهٗ اَوْ لَعَنْتُهٗ

میں نے تکلیف دی ہو یا اس کو برا بھلا کہا ہو یا اس کو کوڑے لگانے کا حکم دیا ہو یا

فَاجْعَلْهَا لَهٗ صَلٰوةً وَّزَكٰوةً وَّقُرْبَةً

بشریت کی بنا پر لعنت کی ہو تو اس کے حق میں تو اس کو رحمت اور پاکی اور ایسی قربت

تُقَرِّبُهٗ بِهَآ اِلَیْكَ (بخاری و مسلم)

کا ذریعہ بنا دے کہ اس کی وجہ سے تو اس کو اپنا مقرب بنا لے

فائدہ: ان حقوق العباد کی ادائیگی اور براءت ذمہ کے لیے بہترین دعاء نبوی ہے۔ جن کی ادائیگی سے انسان عاجز ہو جائے۔



۲۵

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ رَحْمَةً مِّنْ عِنْدِكَ

اے اللہ میں تجھ سے تیری خاص رحمت مانگتا ہوں کہ جس سے تو میرے دل کو

تَهْدِیْ بِهَا قَلْبِیْ وَتَجْمَعُ بِهَآ اَمْرِیْ وَتَلُمُّ

ہدایت نصیب فرمائے اور میرے کام کو جمع کر دے اور میری پریشان حالی کو دور فرما

بِهَا شَعَثِیْ وَتُصْلِحُ بِهَا دِیْنِیْ وَتَقْضِیْ بِهَا

دے اور میرا دین سنوار دے اور میرا قرض ادا فرما دے اور جس کی وجہ

دَیْنِیْ وَتَحْفَظُ بِهَا غَآئِبِیْ وَتَرْفَعُ بِهَا شَاهِدِیْ

سے تو میری غیر حاضری کے معاملات کی نگہبانی فرمائے اور میری موجودگی کے حالات

وَتُبَیِّضُ بِهَا وَجْهِیْ وَتُزَكِّیْ بِهَا عَمَلِیْ وَ

بلند کر دے اور میرے چہرے کو نورانی کر دے اور میرے عمل کو (شرک و ریا سے)

تُلْهِمُنِیْ بِهَا رُشْدِیْ وَتَرُدُّ بِهَا اُلْفَتِیْ وَ

پاک کر دے اور میری مقصد کی ہدایت میرے دل میں ڈال دے اور میری الفت

تَعْصِمُنِیْ بِهَا مِنْ کُلِّ سُوْءٍ (ترمذی)

پھیر دے اور مجھ کو ہر برائی سے بچائے

٣٦

اَللّٰهُمَّ اَقْبِلْ بِقَلْبِیْ اِلٰی دِیْنِكَ وَاحْفَظْ

اے اللہ! تو میرے دل کو اپنے دین کی طرف راغب کردے اور ہمارے

مِنْ وَّرَائِنَا بِرَحْمَتِكَ (ابو یعلیٰ)

پیچھے اپنی رحمت کے ساتھ ہماری رکھوالی کر

فائدہ: توفیق عمل اور حفاظت کے لیے بہترین دعا ہے۔

٣٧

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْأَلُكَ تَعْجِیْلَ عَافِیَتِكَ وَدَفْعَ

اے اللہ میں چاہتا ہوں تیری عافیت کا جلد آنا اور تیری بلا کا ہٹ جانا

بَلَائِكَ وَخُرُوْجًا مِّنَ الدُّنْیَا اِلٰی رَحْمَتِكَ

اور دنیا سے نکل جانا (یعنی موت) تیری رحمت کی طرف

(ابن حبان وحاکم)



٣٨

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَّا یَنْفَعُ وَ

اے اللہ میں پناہ لیتا ہوں ایسے علم سے جو نفع نہ دے اور ایسے قلب سے جو

قَلْبٍ لَّا یَخْشَعُ وَنَفْسٍ لَّا تَشْبَعُ وَمِنْ

مجھ سے نہ ڈرے اور ایسے حریص نفس سے جس کی سیری نہ ہو۔ اور

دَعْوَةٍ لَّا یُسْتَجَابُ لَهَا (مسلم وغیرہ)

ایسی دعا سے جو قبول نہ ہو۔

فائدہ: اس کا مطلب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ علم نافع عطا فرمائے قلب کو خشوع کی صفت مرحمت فرمائے، نفس کو ہوسناکی سے پاک فرما کر اس کو قناعت سے آراستہ فرمائے۔ اور دعاؤں کی قبولیت سے نوازے۔ معارف الحدیث ملخصاً

٣٩

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ

اللہ تعالیٰ کے نام کی برکت سے جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ بے حد مہربان

الرَّحِیْمُ

اور نہایت رحم والا ہے۔

اَللّٰهُمَّ اَذْهِبْ عَنِّی الْهَمَّ وَالْحُزْنَ

اے اللہ! میرے دل سے فکر اور غم سب نکال دے۔

(مسند بزار و معجم اوسط وغیرہ)

فائدہ: یہ غم و فکر اور درد سر کے لیے بہترین دعا ہے خود نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پیشانی مبارک پر ہاتھ رکھ کر یہ دعا پڑھا کرتے تھے، (تاریخ بغداد للخطیب)

۲۹

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

خداوندا! اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد پر اور

اٰلِ (سَیِّدِنَا) مُحَمَّدٍ وَّهَبْ لَنَا

آل سیدنا حضرت محمد پر اور ہم کو بھی عطا فرما

اَللّٰهُمَّ مِنْ رِّزْقِكَ الْحَلَالِ الطَّیِّبِ

خداوندا! اپنا حلال و طیب اور برکت والا رزق

الْمُبَارَكِ مَا تَصُوْنُ بِهٖ وُجُوْهَنَا عَنِ التَّعَرُّضِ

جس کی وجہ سے بچالے تو ہم کو اس بات سے کہ ہم اپنا



اِلٰٓی اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ ۝

منہ تیری مخلوق میں سے کسی کے سامنے سوال کے لیے لیکر آئیں۔

فائدہ: ابو عبداللہ قسطلانی رحمۃ اللہ کو خواب میں حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی، انھوں نے اپنی غربت کی شکایت کی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کو یہ درود شریف پڑھنے کو فرمایا۔

(القول البدیع)

۳۰

وَصَلَّی اللّٰهُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ (نسائی)

اور اللہ تعالیٰ درود نازل فرمائیں نبی اُمّی پر

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ ۚ وَسَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ ۚ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ

(سورۃ الصافات)

# اَلْمَنْزِلُ الْخَامِسُ یَوْمَ الثُّلَاثَاءِ

## پانچویں منزل سہ شنبہ (منگل) کے دن کی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



اَللّٰھُمَّ لَکَ الْحَمْدُ وَاِلَیْکَ الْمُشْتَکٰی وَبِکَ

اے اللہ! سب تعریف تیری ہے شکایت تجھ سے ہی ہے اور فریاد

الْمُسْتَغَاثُ وَاَنْتَ الْمُسْتَعَانُ وَلَاحَوْلَ وَ

تیرے ہی سامنے ہے اور مدد تجھ سے ہی مانگی جاتی ہے نہ قوت ہے اور

لَاقُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ (معجم اوسط ومعجم صغیر للطبرانی)

نہ طاقت ہے سوائے اللہ تعالٰی کی ذات پاک کے





بِسْمِ اللّٰہِ ذِی الشَّانِ عَظِیْمِ الْبُرْھَانِ شَدِیْدِ

اس اللہ کے نام کی برکت سے جو بڑی شان والا، بڑی پکی دلیل والا، بڑے

السُّلْطَانِ مَاشَآءَ اللّٰہُ کَانَ اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ

دبدبہ والا ہے، جو اللہ نے چاہا وہ ہوگیا، میں اللہ تعالٰی کی پناہ لیتا ہوں اس

الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ (کنز العمال)

شیطان سے جو راندہ ہوا ہے۔

فائدہ: یہ شیطان اور اس کے لشکر کے شرور وفتن سے پناہ مانگنے کی بہترین دعا ہے۔



اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ تَسْمَعُ کَلَامِیْ وَتَرٰی مَکَانِیْ وَ

اے اللہ تو میری بات سن رہا ہے اور میری جگہ دیکھ رہا ہے اور میرے

تَعْلَمُ سِرِّیْ وَعَلَانِیَتِیْ لَا یَخْفٰی عَلَیْکَ شَیْءٌ

پوشیدہ اور ظاہر کو جانتا ہے میری کوئی بات تجھ سے چھپی نہیں اور بس سکتی

مِنْ اَمْرِیْ وَ اَنَا الْبَآئِسُ الْفَقِیْرُ الْمُسْتَغِیْثُ

میں مبتلا ہوں محتاج ہوں فریاد اور پناہ کا طلب گار ہوں ڈر رہا ہوں' لرز

الْمُسْتَجِیْرُ الْوَجِلُ الْمُشْفِقُ الْمُقِرُّ الْمُعْتَرِفُ

رہا ہوں، اپنے گناہوں کا پورا پورا اقرار کرتا ہوں

بِذَنْبِیْ اَسْاَلُكَ مَسْاَلَةَ الْمِسْكِیْنِ وَ اَبْتَهِلُ

تجھ سے مانگتا ہوں میں مسکین کی طرح اور تیرے سامنے گڑگڑاتا

اِلَیْكَ ابْتِهَالَ الْمُذْنِبِ الذَّلِیْلِ وَاَدْعُوْكَ

ہوں ایک ذلیل مجرم کی طرح اور تجھ کو پکارتا ہوں

دُعَآءَ الْخَآئِفِ الضَّرِیْرِ وَدُعَآءَ مَنْ خَضَعَتْ

جیسا کہ ایک مصیبت زدہ ڈرنے والا پکارتا ہے اور اس کی طرح پکارتا ہوں

لَكَ رَقَبَتُهٗ وَفَاضَتْ لَكَ عَبْرَتُهٗ وَذَلَّ لَكَ

جس کی گردن تیرے سامنے جھکی ہوئی ہو اور جس کے آنسو جاری ہوں



جِسْمُهٗ وَرَغِمَ لَكَ اَنْفُهٗ

اور جس کا سارا جسم تیرے سامنے ذلیل پڑا ہو اور اس کی ناک خاک آلود ہو

اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْنِیْ بِدُعَآئِكَ شَقِیًّا وَّكُنْ لِیْ

اے اللہ تو مجھ کو اس مانگنے میں محروم نہ فرمانا اور میرے لیے بڑے مہربان

رَءُوْفًا رَّحِیْمًا یَا خَیْرَ الْمَسْئُوْلِیْنَ وَیَا خَیْرَ

اور بڑے رحیم ہو جانا۔ اے ان سب سے بہتر جن سے سوال کیا جاتا ہے اور ان سب

الْمُعْطِیْنَ (معجم کبیر للطبرانی)

سے بڑھ کر جود دینے والے ہیں




اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ

خداوندا! اپنی خاص رحمت نازل فرما سیدنا حضرت محمد پر جو تیرے بندے

وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَ

اور تیرے رسول ہیں اور رحمت نازل فرما تمام مومن مردوں اور تمام مومن

اَلْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ

عورتوں اور سب مسلمان مردوں اور سب مسلمان عورتوں پر

فائدہ: حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشاد ہے کہ جس کے پاس صدقہ کے لیے کچھ نہ ہو وہ اپنی دعا میں یہ درود پڑھ لیا کرے وہ اس کے لیے باعثِ تزکیہ ہوگی۔ (القول البدیع)



رَبِّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ فَاغْفِرْلِیْ

اے میرے رب! میں نے ظلم کیا اپنی جان پر سو بخش کر معاف فرما دے

فائدہ: یہ جامع اور مختصر استغفار ہے۔ (سورۃ القصص)



رَبِّ نَجِّنِیْ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۝ (سورۃ القصص)

اے میرے رب! بچا لے مجھ کو اس بے انصاف قوم سے

فائدہ: ظالموں سے نجات کے لیے حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا ہے





رَبِّ اِنِّیْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَیَّ مِنْ خَیْرٍ فَقِیْرٌ

اے میرے رب! جو خیر بھی تو میری طرف نازل فرمائے میں اس کا محتاج ہوں

فائدہ: یہ حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا ہے یہ دعا محتاجگی کو دور کرتی ہے۔



رَبِّ انْصُرْنِیْ عَلَی الْقَوْمِ الْمُفْسِدِیْنَ

اے میرے رب! ان شریر لوگوں کے خلاف میری مدد فرما

فائدہ: ظالموں اور شرپسندوں پر غالب آنے کے لیے حضرت لوط علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعا ہے۔ (العنکبوت ۳۰)



اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ! درود نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل سیدنا محمد صلی اللہ

وَّبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ

علیہ وسلم پر اور برکت نازل فرما سیدنا محمد پر اور آل سیدنا محمد پر جیسا کہ تو

مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ

نے درود و برکت و رحمت سیدنا ابراہیم و آلِ سیدنا ابراہیم پر نازل فرمایا

وَرَحِمْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

بے شک تو ستودہ صفات

اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ (بیہقی)

بزرگ ہے

۱۰

رَبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاهْدِنِى السَّبِيْلَ الْاَقْوَمَ

اے اللہ بخش دے اور رحم فرمائے اور سب سے صحیح راستہ نصیب فرما

(احمد و ابو یعلیٰ)

۱۱

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْتَغْفِرُكَ لِذَنْبِىْ وَاَسْتَهْدِيْكَ

اے اللہ میں تجھ سے اپنے گناہوں کی بخشش کا طالب ہوں اور اپنے معاملہ



لِمَرَاشِدِ اَمْرِىْ وَاَسْتَجِيْرُكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِىْ

میں کامیابی کی راہوں کی ہدایت مانگتا ہوں اور اپنے نفس کے شر سے تیری پناہ

وَاَتُوْبُ اِلَيْكَ فَتُبْ عَلَىَّ اِنَّكَ اَنْتَ رَبِّىْ

ڈھونڈتا ہوں اور تیرے سامنے توبہ کرتا ہوں تو میری توبہ قبول فرمالے کیونکہ یقیناً تو ہی میرا پروردگار ہے

(ابن ابی شیبہ و ابن حبان)

۱۲

اَللّٰهُمَّ اَلْهِمْنِىْ رُشْدِىْ وَاَعِذْنِىْ مِنْ

اے اللہ! میرے مقدر کی بھلائی میرے دل میں ڈال دے اور

شَرِّ نَفْسِىْ (ترمذی و نسائی وغیرہ)

مجھ کو میرے نفس کی بدی سے بچالے۔

۱۳

اَللّٰهُمَّ وَمَا زَوَيْتَ عَنِّىْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ

الٰہی! جن میری پسندیدہ نعمتوں کو تو نے مجھ سے روک لیا ہے تو اب ان کے

فَرَاغًا لِّیْ فِیْمَا تُحِبُّ (ترمذی)

خیال سے بھی میرے دل کو خالی کر کے ایسے کاموں میں لگا دے جو تجھ کو پسند ہوں



اَللّٰهُمَّ اقْسِمْ لَنَا مِنْ خَشْيَتِكَ مَا تَحُوْلُ بِهٖ

اے اللہ ہمیں نصیب فرما اپنا خوف جس کی وجہ سے تو ہمارے درمیان اور اپنی

بَيْنَنَا وَبَيْنَ مَعَاصِيْكَ وَمِنْ طَاعَتِكَ مَا تُبَلِّغُنَا

نافرمانیوں کے درمیان حائل ہو جائے اور اپنی اتنی فرمانبرداری عطا فرما جس کے

بِهٖ جَنَّتَكَ وَمِنَ الْيَقِيْنِ مَا تُهَوِّنُ بِهٖ عَلَيْنَا

سبب تو ہم کو اپنی جنت تک پہنچا دے اور وہ یقین دے جس کی وجہ سے

مَصَائِبَ الدُّنْيَا وَمَتِّعْنَا بِاَسْمَاعِنَا وَاَبْصَارِنَا

تو دنیا کی مصیبتوں کو جھیلنا ہم پر آسان کر دے اور جب تک ہم کو زندہ رکھے ہمارے

وَقُوَّتِنَا مَا اَحْيَيْتَنَا وَاجْعَلْهُ الْوَارِثَ مِنَّا وَاجْعَلْ

کانوں اور ہماری آنکھوں اور ہماری قوت سے ہم کو فائدہ اٹھانے کا موقع عطا فرما اور ہماری



ثَارَنَا عَلٰى مَنْ ظَلَمَنَا وَانْصُرْنَا عَلٰى مَنْ عَادَانَا وَلَا

زندگی تک ان کو قائم رکھ کر ہمارا وارث بنا اور ہمارا بدلہ صرف ان لوگوں میں دائر کر دے جو ہم

تَجْعَلْ مُصِيْبَتَنَا فِيْ دِيْنِنَا وَلَا تَجْعَلِ الدُّنْيَا

پر ظلم کریں اور ہماری مدد فرما ان لوگوں کے مقابلے میں جو ہم سے دشمنی رکھیں اور ہماری مصیبت

اَكْبَرَ هَمِّنَا وَلَا مَبْلَغَ عِلْمِنَا وَلَا تُسَلِّطْ عَلَيْنَا مَنْ

ہمارے دین پر نہ ڈال اور دنیا کو ہمارا بڑا مقصد نہ بنا، اور نہ اس کو ہمارے علم کی انتہا

لَا يَرْحَمُنَا (ترمذی، نسائی و حاکم)

پرواز بنا اور جو ہمارے اوپر رحم نہ کھائے اس کو ہمارے اوپر مسلط نہ فرما



اَللّٰهُمَّ زِدْنَا وَلَا تَنْقُصْنَا وَاَكْرِمْنَا وَلَا تُهِنَّا وَ

الٰہی ہم کو بہت دے اور کم نہ کر اور ہمیں عزت دے اور ذلیل نہ کر اور ہم کو عطا

اَعْطِنَا وَلَا تَحْرِمْنَا وَاٰثِرْنَا وَلَا تُؤْثِرْ عَلَيْنَا

فرما اور محروم نہ رکھ اور ہم کو ترجیح دے اور ہم پر دوسروں کو ترجیح نہ دے

وَارْضِنَا عَنْكَ وَارْضَ عَنَّا (ترمذی، نسائی، حاکم)

اور ہم کو اپنے سے راضی کردے اور تو ہم سے راضی ہوجا۔

١٦

اَللّٰهُمَّ فَكَمَا رَزَقْتَنِيْ مِمَّا اُحِبُّ فَاجْعَلْهُ

الٰہی! جیسا تو نے مجھ کو میری پسندیدہ نعمتیں عطا فرمادیں

قُوَّةً لِّيْ فِيْمَا تُحِبُّ (ترمذی)

تو اب ان کو تو ایسے کاموں کی ادائیگی میں قوت کا باعث بھی بنادے جو تجھ کو پسند ہوں

١٧

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِيْ عَلٰى دِيْنِكَ

اے دلوں کے پلٹنے والے! میرے دل کو اپنے دین پر جمائے رکھ۔

(ترمذی، نسائی وغیرہ)

فائدہ: دین پر قائم اور مستقیم رہنے کے لیے یہ بہترین مسنون دعا ہے۔



١٨

اَللّٰهُمَّ انْفَعْنِيْ بِمَا عَلَّمْتَنِيْ وَعَلِّمْنِيْ مَا يَنْفَعُنِيْ

الٰہی جو علم تو نے مجھ کو سکھایا ہے اس سے تو مجھ کو نفع بھی دینا اور وہ علم سکھلا جو مجھ

وَزِدْنِيْ عِلْمًا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ وَّاَعُوْذُ

کو نفع ہی نفع دے اور مجھ کو اور زیادہ علم عطا فرما۔ تمام تعریف اللہ تعالیٰ کے لیے

بِاللّٰهِ مِنْ حَالِ اَهْلِ النَّارِ (ترمذی، ابن ماجہ)

ہے ہر حالت میں اور میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں آگ والوں کی حالت سے

١٩

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْاَلُكَ مِنَ الْخَيْرِ كُلِّهٖ عَاجِلِهٖ

الٰہی میں تجھ سے ہر بھلائی مانگتا ہوں جو جلدی ملنے والی ہو اور جو دیر میں ملنے والی ہو

وَاٰجِلِهٖ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَاَعُوْذُ بِكَ

اور جس کو میں جانتا ہوں اور جس کو نہیں جانتا اور تجھ سے تمام برائیوں سے پناہ چاہتا

مِنَ الشَّرِّ كُلِّهِ عَاجِلِهِ وَاٰجِلِهِ مَا عَلِمْتُ مِنْهُ

ہوں جو جلدی ملنے والی ہے اور جو دیر میں ملنے والی ہے جس کو میں جانتا

وَمَا لَمْ اَعْلَمْ

ہوں اور جس کو نہیں جانتا

(ابن ماجہ، ابن حبان و حاکم)

۲۰

اَللّٰهُمَّ اَحْسِنْ عَاقِبَتَنَا فِي الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَاَجِرْنَا

الٰہی ہمارے تمام کاموں کا انجام بہتر فرما اور ہم کو دنیا کی رسوائی

مِنْ خِزْيِ الدُّنْيَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ

اور آخرت کے عذاب سے پناہ دینا

(ابن حاکم و حبان)

۲۱

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِوَجْهِكَ الْكَرِيْمِ وَبِكَلِمَاتِكَ

اے اللہ میں تیری ذات بابرکات اور تیرے پورے پورے



التَّامَّةِ مِنْ شَرِّ مَا اَنْتَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهٖ

کلمات کے وسیلہ سے تیری پناہ لیتا ہوں ہر اس چیز کی برائی سے جو تیرے قبضہ میں ہے

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ تَكْشِفُ الْمَغْرَمَ وَالْمَاْثَمَ

اے اللہ تاوان سے چھڑانے والا تو ہی ہے اور گناہ دور کرنے والا تو ہی ہے۔

(ابو داؤد، نسائی وغیرہ)

۲۲

اَللّٰهُمَّ غَشِّنِيْ بِرَحْمَتِكَ وَجَنِّبْنِيْ عَذَابَكَ

اے اللہ مجھے ڈھانک لے اپنی رحمت سے اور اپنے عذاب سے بچالے

(جمع الجوامع)

۲۳

اَللّٰهُمَّ اِنَّكَ سَاَلْتَنَا مِنْ اَنْفُسِنَا مَا لَا

اے اللہ تو نے ہم سے وہ چیز طلب فرمائی ہے جس کے ہم مالک نہیں ہیں مگر تیری

نَمْلِكُهٗ اِلَّا بِكَ فَاَعْطِنَا مِنْهَا مَا يُرْضِيْكَ

ہی مدد کے ساتھ لہٰذا اب تو اس میں سے ہم کو وہ عمل عطا فرما جو تجھ کو پسند ہے

عَنَّا (جامع صغير للسيوطي)

راضی کر دیں۔

٢٤

اَللّٰهُمَّ لَا تُخْزِنِیْ فَاِنَّكَ بِیْ عَالِمٌ وَّ لَا

اے اللہ! تو مجھے رُسوا نہ کرنا کیونکہ تو مجھے خوب جانتا ہے اور تو

تُعَذِّبْنِیْ فَاِنَّكَ عَلَیَّ قَادِرٌ (کنز العمال)

مجھے عذاب نہ دینا کیونکہ تو ہر طرح مجھ پر قادر ہے۔

٢٥

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ تَمَامَ النِّعْمَةِ فِی الْاَشْیَآءِ

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں سب چیزوں میں پورا ہونا نعمت کا اور اس پر تیرا

كُلِّهَا وَالشُّكْرَ لَكَ عَلَیْهَا حَتّٰی تَرْضٰی وَ

شکر کرنا کہ تو راضی ہو جائے اور انتخاب فرمانا تمام ایسی چیزوں میں جن



بَعْدَ الرِّضَا الْخِیَرَةَ فِیْ جَمِیْعِ مَا یَكُوْنُ

میں انتخاب ہوتا ہے اور پسند فرمانا سب آسان کاموں کا نہ اُن کاموں

فِیْهِ الْخِیَرَةُ وَبِجَمِیْعِ مَیْسُوْرِ الْاُمُوْرِ

کا جو مشکل ہوں اے بزرگی ا

كُلِّهَا لَا بِمَعْسُوْرِهَا یَا كَرِیْمُ (کنز العمال)

شرف والے

٢٦

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ مَا عَلِمْتُ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں ان چیزوں کی بُرائی سے

وَمِنْ شَرِّ مَا لَمْ اَعْلَمْ

جن کو میں جانتا ہوں اور ان کی برائی سے بھی جن کو میں نہیں جانتا۔

نسائی وابن ابی شیبہ

٢٧

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ اِبْلِيْسَ وَجُنُوْدِهٖ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں شیطان سے اور اس کے لشکر سے

(ابن السنی)

فائدہ: یہ مختصر دُعا شیطان کے اور اس کے لشکر سے حفاظت کی بہترین دُعا ہے۔

٢٨

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُبِكَ اَنْ تَصُدَّ عَنِّیْ وَجْهَكَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اے اللہ میں تیری پناہ لیتا ہوں اس بات سے کہ تو قیامت میں مجھ سے اپنا رُخ پھیر لے۔

(جمع الجوامع)

٢٩

اَللّٰهُمَّ اَحْيِنِیْ مُسْلِمًا وَّ اَمِتْنِیْ مُسْلِمًا

اے اللہ مجھ کو مسلمان زندہ رکھنا اور مسلمان ہی موت دینا (اے اللہ مجھے اسلام پر زندہ رکھنا اور اسلام پر خاتمہ)

(جمع الجوامع)



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اے اللہ درود نازل فرما سیدنا محمدؐ پر اور آلِ سیدنا محمدؐ پر جس طرح تو نے درود نازل فرمایا آلِ سیدنا ابراہیمؑ پر بیشک تو ستودہ صفات بزرگ ہے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰۤى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ

اے اللہ برکت نازل فرما سیدنا محمدؐ پر اور آلِ سیدنا محمدؐ پر جس طرح تو نے سیدنا ابراہیمؑ کی اولاد پر برکت نازل فرمائی بیشک تو ستودہ صفات بزرگ ہے

(بخاری)

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ۝ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ۝ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

پاک ہے تیرا رب عزت کا مالک ان باتوں سے جو یہ لوگ بیان کرتے ہیں اور سلام ہے پیغمبروں پر۔ اور ساری تعریفیں اللہ کی

رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○ (سورۃ الصافات)

کے لیے ہیں جو رب ہے سارے جہان کا۔



# اَلْمَنْزِلُ السَّادِسُ یَوْمَ الْاَرْبِعَاءِ

## چھٹی منزل چہارشنبہ (بدھ) کے دن کی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ



۱

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ قَیِّمُ السَّمٰوٰتِ

اے اللہ سب تعریفیں تیرے لیے ہیں آسمانوں اور زمین اور جو

وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ

مخلوق اس میں آباد ہے ان سب کی ہستی برقرار رکھنے والا تو ہے

مَلِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَنْ فِیْهِنَّ

اور سب تعریفیں تیری ہیں، آسمانوں اور زمین اور جو مخلوق ان میں بستی ہے ان

وَلَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

سب کا بادشاہ تو ہے اور سب تعریفیں تیری ہیں آسمانوں اور زمین اور جو ان

وَمَنْ فِيهِنَّ وَلَكَ الْحَمْدُ اَنْتَ الْحَقُّ وَ

ہیں ہے ان سب کا نور تو ہے، اور سب تعریفیں تیری ہیں در اصل موجود

وَعْدُكَ حَقٌّ وَلِقَآؤُكَ حَقٌّ وَقَوْلُكَ حَقٌّ وَ

تو ہی ہے تیرا وعدہ ٹل نہیں سکتا، تیری ملاقات ضرور ہونی ہے۔ تیرا فرمان

الْجَنَّةُ حَقٌّ وَالنَّارُ حَقٌّ وَالنَّبِيُّوْنَ حَقٌّ وَ

برحق ہے جنت واقعی موجود ہے اور دوزخ بھی موجود ہے تیرے جتنے نبی ہیں سب

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ حَقٌّ

برحق ہیں اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے برحق پیغمبر ہیں اور قیامت ضرور آنی ہے۔

(ابو عوانہ)



اَللّٰهُمَّ اَعْطِ مُحَمَّدَنِ الْوَسِيْلَةَ وَاجْعَلْ

اے اللہ عطا فرمائیے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو مقام وسیلہ اور آپ کی محبت اپنے

فِي الْمُصْطَفَيْنَ مَحَبَّتَهٗ وَفِي الْاَعْلَيْنَ دَرَجَتَهٗ

چنے ہوئے لوگوں میں پیدا فرما اور آپ کا درجہ عالی مرتبہ لوگوں میں اور آپ کا ذکر



وَفِي الْمُقَرَّبِيْنَ ذِكْرَهٗ (المستدرک للحاکم)

مقربوں میں کر دے۔



رَبَّنَا اِنَّنَآ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا

اے ہمارے پروردگار ہم تجھ کو دل سے مان چکے۔ ہمیں بخش دے

عَذَابَ النَّارِ (آل عمران)

اور ہمیں دوزخ کے عذاب سے بچا۔



قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ

تم کہو اے اللہ! سلطنت کے مالک! تو سلطنت دے دے

وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ

جس کو چاہے اور چھین لے جس سے چاہے اور عزت دے دے جس کو

وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ ۖ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ۖ إِنَّكَ عَلَىٰ

چاہے اور ذلیل کردے جس کو چاہے سب بھلائی تیرے ہاتھ میں ہے

كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ○ تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ

بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے    تو داخل کرتا ہے رات کو دن میں

وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ

اور داخل کرتا ہے دن کو رات میں    اور تو نکالتا ہے زندہ

الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ

مردہ سے اور تو نکالتا ہے مردہ زندہ سے    اور تو جس کو چاہے

مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ

بے حساب رزق دیتا ہے۔

(آل عمران)

فائدہ، اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو اس طرح دعا کرنے کا حکم فرمایا ان کلمات کے ساتھ دعا کرنے میں دنیا و آخرت کی عزت اور حلال پاک رزق کی دعا بھی ہے اور اس کے ذریعے دعا بھی قبول ہوتی ہے۔



〈۵〉

رَبَّنَا آمَنَّا بِمَا أَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُولَ

اے ہمارے پروردگار! ہم نے یقین کیا اُس چیز کا جو تو نے اتاری اور ہم رسول کے تابع

فَاكْتُبْنَا مَعَ الشَّاهِدِينَ (آل عمران ۵۳)

ہوئے سو ہم کو گواہوں کی جماعت میں لکھ لے

فائدہ: یہ حضرت عیسیٰ علیٰ نبینا و علیہ الصلوٰۃ والسلام کے حواریین کی دُعا ہے جو قرآن پاک میں آئی ہے اور حدیث میں بھی ایک طویل دُعا کے ضمن میں ہر نماز کے بعد اس کا پڑھنا آیا ہے۔ (الدر المنثور)

〈۶〉

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هَٰذَا بَاطِلًا سُبْحَانَكَ فَقِنَا

اے ہمارے رب! تُو نے یہ کارخانہ عبث نہیں بنایا تو سب عیبوں سے پاک ہے سو ہم

عَذَابَ النَّارِ ○ رَبَّنَا إِنَّكَ مَنْ تُدْخِلِ

کو دوزخ کے عذاب سے بچا    اے ہمارے رب! جس کو تو نے داخل کیا

اَلنَّارَ فَقَدْ اَخْزَيْتَهٗ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ

دوزخ میں سو اُس کو رُسوا کر دیا اور وہاں گناہگاروں کا کوئی مددگار نہیں

اَنْصَارٍ ۝ رَبَّنَآ اِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُّنَادِىْ

اے ہمارے رب! ہم نے سُنا کہ ایک پکارنے والا ایمان کے لیے

لِلْاِيْمَانِ اَنْ اٰمِنُوْا بِرَبِّكُمْ فَاٰمَنَّا رَبَّنَا

پکارتا ہے کہ (لوگو) اپنے رب پر ایمان لے آؤ تو ہم ایمان لے آئے اے ہمارے

فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا

رب! ہمارے گناہ بخش دے اور ہماری برائیاں ہم سے دور کر دے اور ہم

وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ۝ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا

دنیا سے اٹھا (تو) نیک بندوں میں شامل فرما کر دنیا سے اُٹھالے اے ہمارے رب! تو نے جو

وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ

وعدے اپنے رسولوں کی معرفت ہم سے کیے ہیں وہ نصیب فرما اور قیامت کے دن ہم



الْقِيٰمَةِ ؕ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝ (آل عمران)

کو رُسوا نہ کرنا بے شک تو وعدے کے خلاف نہیں کرتا



اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ

پر جس طرح تو نے درود نازل فرمایا سیدنا ابراہیم پر بے شک تو ستودہ صفات

مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

بزرگ ہے۔ اے اللہ برکت نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل سیدنا

اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جس طرح تو نے سیدنا ابراہیم پر برکت نازل فرمائی

حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ .

بے شک تو ستودہ صفات بزرگ ہے۔

٨

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِیْ جِدِّیْ وَ هَزْلِیْ وَخَطَائِیْ

اے اللہ! میرے سب گناہ بخش دے خواہ وہ میں نے گناہ کرنے کے ارادے سے کیے ہوں یا ہنسی مذاق

وَ عَمْدِیْ وَكُلُّ ذٰلِكَ عِنْدِیْ (بخاری و مسلم)

میں اور جو بھول کر کیے ہوں یا جان بوجھ کر اور یہ سب ہی قسم کے گناہ میری گردن پر ہے

فائدہ: ہر قسم کے گناہوں سے طلبِ مغفرت کی دعاء ہے

٩

اَللّٰهُمَّ مُصَرِّفَ الْقُلُوْبِ صَرِّفْ قُلُوْبَنَا

اے اللہ! دلوں کے پھیرنے والے تو ہمارے دلوں کو اپنی

اِلٰی طَاعَتِكَ (مسلم، نسائی)

فرمانبرداری کی طرف پھیر دے

فائدہ: سلامتی قلب کے لیے دعاء ہے، کیونکہ دل اللہ تعالیٰ ہی کے قبضہ میں ہے



١٠

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الْهُدٰی وَ التُّقٰی وَ

اے اللہ! میں تجھ سے ہدایت، پرہیزگاری، حیاداری اور تیرے ماسوا سے

الْعَفَافَ وَ الْغِنٰی (مسلم، ترمذی، ابن ماجہ)

بے نیازی کا طالب ہوں

١١

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الثَّبَاتَ فِی الْاَمْرِ وَ

اے اللہ میں تجھ سے دین پر مضبوطی کے ساتھ قائم رہنے کا طالب ہوں اور

اَسْاَلُكَ عَزِيْمَةَ الرُّشْدِ وَ اَسْاَلُكَ شُكْرَ

نیکی پر پختہ ارادہ مانگتا ہوں اور تیری نعمت پر شکر گزاری

نِعْمَتِكَ وَحُسْنَ عِبَادَتِكَ وَ اَسْاَلُكَ لِسَانًا

اور تیری عبادت کو حسن و خوبی کے ساتھ ادا کرنے کا طالب ہوں اور سچی زبان

صَادِقًا (وَقَلْبًا سَلِيمًا وَخُلُقًا مُسْتَقِيمًا)

(اور شکوک و شبہات سے پاک دل اور مستقیم عادتیں مانگتا ہوں)

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّ مَا تَعْلَمُ وَاَسْأَلُكَ

اور تیری پناہ لیتا ہوں ان باتوں کی برائی سے جن کو تو جانتا ہے اور تجھ سے مانگتا

مِنْ خَيْرِ مَا تَعْلَمُ وَاَسْتَغْفِرُكَ مِمَّا تَعْلَمُ

ہوں ان باتوں کی بھلائی جن کا تجھ کو علم ہے اور جو گناہ تیرے علم میں ہے ان

اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ (ترمذی، ابن حبان، حاکم وغیرہ)

سے بخشش کا طالب ہوں۔ یقیناً تو پوشیدہ باتوں کا پورا پورا جاننے والا ہے

۱۲

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَارْضَ عَنَّا وَتَقَبَّلْ

اے اللہ ہم کو بخش دے ہم پر رحم فرما ہم سے راضی ہوجا ہمارے اعمال قبول

مِنَّا وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ وَنَجِّنَا مِنَ النَّارِ وَاَصْلِحْ

کر لے اور ہم کو جنت میں داخل کر اور ہمیں عذاب دوزخ سے نجات دے او



لَنَا شَأْنَنَا كُلَّهٗ (ابن ماجہ و ابوداؤد)

ہماری ساری حالتیں درست کر دے

فائدہ: دنیا و آخرت کی بہتری اور تمام حاجتوں اور ضرورتوں کے لیے بہترین اور جامع دعا ہے۔

۱۳

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْأَلُكَ فِعْلَ الْخَيْرَاتِ وَتَرْكَ

الٰہی میں تجھ سے مانگتا ہوں اچھے کاموں کا کرنا اور برے کاموں کا

الْمُنْكَرَاتِ وَحُبَّ الْمَسَاكِيْنِ وَاَنْ تَغْفِرَ لِيْ

چھوڑ دینا اور مسکینوں کی محبت اور یہ بات بھی کہ تو مجھ کو بخش دے

وَتَرْحَمَنِيْ وَاِذَا اَرَدْتَ بِقَوْمٍ فِتْنَةً فَتَوَفَّنِيْ

اور مجھ پر رحم فرما اور جب تو کسی قوم کی آزمائش کا ارادہ فرمائے تو مجھ کو اٹھالے

غَيْرَ مَفْتُوْنٍ (ترمذی و حاکم)

بغیر آزمائے اٹھا لینا۔

۱۴

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ الْجَنَّةَ وَمَا قَرَّبَ اِلَيْهَا

اے اللہ میں تجھ سے جنت مانگتا ہوں اور ہر وہ قول و عمل جو مجھ کو اس سے قریب

مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ النَّارِ وَ

کر دے اور تیری پناہ لیتا ہوں دوزخ کے عذاب سے اور ہر

مَا قَرَّبَ اِلَيْهَا مِنْ قَوْلٍ اَوْ عَمَلٍ وَاَسْاَلُكَ

اس قول و عمل سے جو مجھ کو اس سے قریب کردے اور تجھ سے سوال

اَنْ تَجْعَلَ كُلَّ قَضَاءٍ لِّيْ خَيْرًا وَاَسْاَلُكَ

کرتا ہوں یکہ تیرا فیصلہ میرے حق میں بہتر کر دے۔ اور تجھ سے یہ سوال

مَا قَضَيْتَ لِيْ مِنْ اَمْرٍ اَنْ تَجْعَلَ عَاقِبَتَهٗ رُشْدًا

کرتا ہوں کہ جو فیصلہ بھی تو میرے حق میں فرما چکا ہو تو اس کا انجام بہتر فرما دینا

(ابن ابی شیبہ، ابن ماجہ و حاکم)



۱۵

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ وَارْحَمْنِيْ وَاَدْخِلْنِي الْجَنَّةَ

اے اللہ مجھے بخش دے اور مجھ پر رحم فرمادے اور مجھے جنت میں داخل فرمادے

(معجم کبیر للطبرانی)

۱۶

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُكَ عِلْمًا نَافِعًا وَعَمَلًا

اے اللہ میں تجھ سے مانگتا ہوں وہ علم جو فائدہ دے اور ایسا عمل جو مقبول ہو

مُتَقَبَّلًا وَرِزْقًا حَلَالًا طَيِّبًا

اور وہ رزق جو حلال اور ستھرا ہو

(کنز العمال)

۱۷

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ اَوْسَعَ رِزْقِكَ عَلَيَّ عِنْدَ كِبَرِ

اے اللہ! میرا سب سے زیادہ فراخت کا رزق میرے

سِنِّيْ وَانْقِطَاعِ عُمُرِيْ (حاکم)

بڑھاپے اور میری آخری عمر میں مقدر فرمائے

فائدہ: بڑھاپے میں اور عمر کے آخری حصے میں رزق کی تنگی زیادہ تکلیف دہ ہو سکتی ہے نیز وہ موت کے قرب کا زمانہ ہوتا ہے اور ہر مومن کی آرزو یہ ہونی چاہیے کہ دوسری تمام فکروں سے فارغ اور آزاد ہو کر اللہ تعالیٰ کو خوب یاد کروں اس لیے یہ مسنون دُعا ہر مومن کے دل کی آواز ہونی چاہیے۔

١٨

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ خَيْرَ عُمُرِىْ اٰخِرَهٗ وَخَيْرَ

اے اللہ! میری عمر کا بہترین حصہ آخر عمر میں اور میرے سب سے

عَمَلِىْ خَوَاتِمَهٗ وَخَيْرَ اَيَّامِىْ يَوْمَ اَلْقَاكَ

اچھے عمل خاتمہ کے وقت مقدر فرما دے اور میرے دنوں میں سب سے بھلا

فِيْهِ يَا وَلِىَّ الْاِسْلَامِ وَاَهْلِهٖ ثَبِّتْنِىْ

وہ بنا دے جس میں تجھ سے ملوں اے اسلام اور اہل اسلام کے مالک مجھے اسلام پر

بِهٖ حَتّٰى اَلْقَاكَ (حسن بحوالہ اوسط وکبیر طبرانی)

قائم رکھنا یہاں تک کہ میں تجھ سے ملوں

فائدہ: حُسنِ خاتمہ کے لیے جو بہت ہی اہم ہے یہ بہترین دُعا ہے۔



١٩

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْاَلُكَ غِنَاىَ وَغِنَا مَوْلَاىَ (ابن مندہ دیلمی)

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں اپنا غنا اور اپنے متعلقین کا غنا

٢٠

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَسْاَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ وَرَحْمَتِكَ

اے اللہ! میں تجھ سے تیرے فضل اور رحمت کا طالب ہوں

فَاِنَّهٗ لَا يَمْلِكُهَا اِلَّا اَنْتَ (طبرانی)

کیونکہ اس کا مالک سوائے تیرے اور کوئی نہیں

٢١

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِىْ صَبُوْرًا وَّاجْعَلْنِىْ شَكُوْرًا

اے اللہ! مجھے اعلیٰ درجہ کا صبر کرنے والا اور نہایت شکر گزار بندہ بنا دے

وَّاجْعَلْنِىْ فِىْ عَيْنِىْ صَغِيْرًا وَّفِىْ اَعْيُنِ

اور مجھے اپنی نظروں میں چھوٹا اور دوسروں کی نظروں

# النَّاسِ كَبِيرًا (مسند بزار)

میں بڑا بنا دے

فائدہ، صبر و شکر اور تواضع کا احسن طریقہ سے سوال ہے اور بہت جامع دُعا ہے۔ نیز اس میں بندے کو یہ تعلیم بھی ہے کہ وہ اپنے آپ کو چھوٹا اور حقیر سمجھے تو اللہ تعالیٰ اس کو لوگوں کی نظروں میں بڑا بنا دے گا۔



اَللّٰهُمَّ رَبَّ النَّبِيِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

اے اللہ! ہمارے سردار محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ

اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ اغْفِرْ لِيْ

وآلہٖ وسلم کے رب میرے گناہ بخش دے

ذَنْبِيْ وَاَذْهِبْ غَيْظَ قَلْبِيْ وَاَجِرْنِيْ

اور میرے دل سے غصہ کی بات نکال دے اور جب تک مجھے

مِنْ مُضِلَّاتِ الْفِتَنِ مَا اَحْيَيْتَنَا (مسند احمد)

زندہ رکھے گمراہ کرنے والے فتنوں سے اپنی پناہ میں رکھ



فائدہ: بے جا غصہ سے بچنے اور فتنوں سے بچنے کے لیے بہترین دُعا ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے حضرت اُمّ سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی درخواست پر ان کو سکھائی تھی۔ (احمد)



اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ

اے ہمارے پروردگار ہم کو دُنیا میں بھی نیکی دے اور آخرت میں بھی بھلائی

حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ (بخاری و مسلم وغیرہ)

عطا فرما اور دوزخ کے عذاب سے ہم کو بچالے

فائدہ، یہ دُعا دُنیا اور آخرت کی بھلائیوں پر مشتمل ہے اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اکثر بیشتر انہی کلمات کے ساتھ دُعا مانگتے تھے۔



بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَمَالِيْ وَدِيْنِيْ

میری جان پر اللہ تعالیٰ کے نام پاک کی برکت نازل ہو اور میرے مال پر بھی اور

اَللّٰهُمَّ اَرْضِنِيْ بِقَضَائِكَ وَبَارِكْ لِيْ فِيْمَا

میرے دین پر بھی برکت نازل ہو اے اللہ اپنی قضا پر مجھ کو راضی کر دے اور جو میرے لیے

قُدِّرَ لِيْ حَتّٰى لَا اُحِبَّ تَعْجِيْلَ مَا اَخَّرْتَ

مقدر ہو چکا ہے اس میں مجھے برکت عطا فرما تاکہ جو چیز تو نے موخر فرما دی ہے اس کی جلدی نہ

وَلَا تَاْخِيْرَ مَا عَجَّلْتَ

کروں اور جس کو تو نے فی الحال مقدر کر دیا ہے اس کی تاخیر کی تمنا نہ کروں

(ابن السنی)

**فائدہ**: یہ دعا تنگی معیشت سے نجات کے لیے خود نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے تعلیم فرمائی ہے جب کوئی گھر سے باہر نکلا کرے تو یہ دعا پڑھا کرے اور عام حالات میں بھی پڑھا کرے انشاء اللہ تعالیٰ رزق کی تنگی دور ہو جائے گی۔

۲۵

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِيْ طَيِّبًا وَّاسْتَعْمِلْنِيْ طَيِّبًا

اے اللہ! مجھے حلال (پاک) رزق دے اور مجھے اچھے عمل میں لگائے رکھ

(کنز العمال)



۲۶

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِيْ مِنَ الَّذِيْنَ اِذَا اَحْسَنُوْا

اے اللہ! مجھے ان بندوں میں سے بنا دے جو نیکی کریں تو خوش ہوں

اسْتَبْشَرُوْا وَاِذَا اَسَاءُوْا اسْتَغْفَرُوْا

اور جب برا کام کریں تو مغفرت مانگیں

(ابن ماجہ و شعب الایمان)

**فائدہ**: یہ دعا نبوی ہے۔ ایمان والوں کی یہی حالت ہونی چاہیے۔

۲۷

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ ضَعِيْفٌ فَقَوِّ فِيْ رِضَاكَ

الٰہی! میں تو کمزور ہوں تو اپنی رضا جوئی میں میری کمزوری کو قوت سے

ضَعْفِيْ وَخُذْ اِلَى الْخَيْرِ بِنَاصِيَتِيْ

بدل دے اور بھلائی کی طرف میری پیشانی پکڑ کے لے چل اور

وَاجْعَلِ الْاِسْلَامَ مُنْتَهٰى رِضَايَ

اسلام کو میری خوشی کا مرکز بنا دے

(مستدرک حاکم، ابن ابی شیبہ وغیرہ)

(٢٧)

اَللّٰهُمَّ لَا تَكِلْنِيْٓ اِلٰى نَفْسِيْ طَرْفَةَ عَيْنٍ

اے اللہ! تو مجھے پلک جھپکنے بھر بھی میرے نفس کے حوالے نہ کرنا اور

وَلَا تَنْزِعْ مِنِّيْ صَالِحَ مَآ اَعْطَيْتَنِيْ (مسند بزار)

جو عمدہ بات تو نے مجھ کو عطا فرمادی ہے اس کو مجھ سے نہ چھین لینا

٢٨

اَللّٰهُمَّ اهْدِنِيْ فِيْمَنْ هَدَيْتَ وَعَافِنِيْ

اے اللہ جن کو تو نے راہِ راست پر لگایا ہے ان کے ساتھ مجھے بھی راہِ راست پر لگائے اور جن کو

فِيْمَنْ عَافَيْتَ وَتَوَلَّنِيْ فِيْمَنْ تَوَلَّيْتَ وَ

تو نے عافیت نصیب فرمائی ان کے ساتھ مجھے عافیت نصیب فرما اور جن کا تو کارساز بنا ان کے ساتھ میرا بھی کارساز

بَارِكْ لِيْ فِيْمَآ اَعْطَيْتَ وَقِنِيْ شَرَّ مَا

بن جا اور جو نعمتیں تو نے مجھ کو عطا فرمائیں ان میں برکت دے اور جو فیصلہ تو فرما چکا اس کے شر سے بچا لے

قَضَيْتَ فَاِنَّكَ تَقْضِيْ وَلَا يُقْضٰى عَلَيْكَ

(اگرچہ میں اس پر راضی ہوں کیونکہ مبتلا ہوں) کیونکہ تو ہی فیصلہ فرماتا ہے تیرے خلاف کوئی فیصلہ



اِنَّهٗ لَا يَذِلُّ مَنْ وَّالَيْتَ وَلَا يَعِزُّ مَنْ

کرنے والا نہیں جس کا تو کارساز ہو وہ ذلیل نہیں ہوسکتا اور جس کا تو دشمن ہو وہ عزت

عَادَيْتَ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ نَسْتَغْفِرُكَ

نہیں پاسکتا۔ اے رب ہمارے! تو برکت والا ہے اور بلند و برتر ہے ہم تجھ سے معافی مانگتے

وَنَتُوْبُ اِلَيْكَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ

ہیں اور توبہ کرکے تیری طرف لوٹتے ہیں اور اللہ تعالیٰ رحمت نازل فرمائے نبی پر

(سنن اربعہ وابن ماجہ وغیرہ)

٢٩

اَللّٰهُمَّ اِنِّيْٓ اَسْاَلُكَ خَيْرَ الْمَسْاَلَةِ وَخَيْرَ

اے اللہ! میں تجھ سے مانگتا ہوں سب سے اچھا سوال اور اچھی

الدُّعَآءِ وَخَيْرَ النَّجَاحِ وَخَيْرَ الْعَمَلِ وَخَيْرَ

دعا اور عمدہ سے عمدہ کامیابی اور نیک عمل اور عمدہ

الثَّوَابِ وَخَيْرَ الْحَيٰوةِ وَخَيْرَ الْمَمَاتِ وَ

ثواب اور عمدہ سے عمدہ زندگی اور اچھی سے اچھی موت اور

ثَبِّتْنِیْ وَثَقِّلْ مَوَازِیْنِیْ وَحَقِّقْ اِیْمَانِیْ

یہ بات کہ مجھے ثابت قدم رکھ اور میری نیکیوں کا پلہ بھاری کر دے اور

وَارْفَعْ دَرَجَتِیْ وَتَقَبَّلْ صَلَاتِیْ وَاغْفِرْ

میرا ایمان مضبوط فرما اور میرا درجہ بلند کر اور میری نماز قبول فرما اور میرے گناہ

خَطِیْئَتِیْ وَاَسْاَلُكَ الدَّرَجَاتِ الْعُلٰی مِنَ

بخش دے اور تجھ سے جنت کے اونچے اونچے درجوں کا طالب

الْجَنَّةِ اٰمِیْنَ

ہوں آمین

(مستدرک حاکم معجم اوسط و کبیر للطبرانی)

٣٠

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ! درود نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ

جیسا کہ تو نے درود نازل فرمایا سیدنا ابراہیم علیہ السلام اور آل سیدنا ابراہیم علیہ



اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ

السلام پر بیشک تو ستودہ صفات بزرگ ہے اور برکت نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِيْمَ

اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جیسا کہ تو نے برکت نازل فرمائی سیدنا ابراہیم پر

اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

بے شک تو حمیدہ صفات والا بزرگ ہے۔

(نسائی)

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ

وَسَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

رَبِّ الْعَالَمِيْنَ

# اَلْمَنْزِلُ السَّابِعُ يَوْمَ الْخَمِيْسِ

## ساتویں منزل پنجشنبہ (جمعرات) کے دن کی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ



اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا دَآئِمًا مَعَ دَوَامِكَ

اے اللہ! سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے ہمیشہ رہنے والی تیری ہمیشگی کے ساتھ

وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا خَالِدًا مَعَ خُلُوْدِكَ

سب تعریف تجھ ہی کو زیبا ہے باقی رہنے والی تیری ہمیشگی کے ساتھ اور اے اللہ تجھ

وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا لَا مُنْتَهٰى لَهٗ دُوْنَ

ہی کو سب تعریف ہے۔ جس کا تیری مشیت سے پہلے کبھی خاتمہ نہ ہو اور اے

مَشِيَّتِكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا دَآئِمًا لَا يُرِيْدُ

اللہ تجھ ہی کو سب تعریف زیبا ہے ہمیشہ ہمیشہ ایسی تعریف جس کا کرنے



قَآئِلُهٗ اِلَّا رِضَاكَ وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا عِنْدَ

والا تیری رضامندی کے سوا اور کوئی نیت نہ رکھتا ہو اور تجھ ہی کو سب تعریف زیبا ہے

كُلِّ طَرْفَةِ عَيْنٍ وَّتَنَفُّسِ كُلِّ نَفْسٍ (کنز الاعمال)

اتنی بار کہ آنکھ جھپکے اور جاندار سانس لے۔

اَللّٰهُمَّ اَقْبِلْ بِقَلْبِيْ اِلٰى دِيْنِكَ وَاحْفَظْ مِنْ

اے اللہ میرے دل کو اپنے دین کی طرف راغب کردے اور ہمارے پیچھے اپنی رحمت

وَّرَآءِنَا بِرَحْمَتِكَ۔ اَللّٰهُمَّ ثَبِّتْنِيْ اَنْ اَزِلَّ

کے ساتھ ہماری نگہبانی رکھ۔ اے اللہ مجھے سنبھالے رہ کہیں میں پھسل نہ

وَاهْدِنِيْ اَنْ اَضِلَّ۔ اَللّٰهُمَّ كَمَا حُلْتَ بَيْنِيْ

جاؤں اور مجھے ہدایت عطا فرمادے کہیں گمراہ نہ ہو جاؤں۔ اے اللہ جس طرح تو میرے

وَبَيْنَ قَلْبِيْ فَحُلْ بَيْنِيْ وَبَيْنَ الشَّيْطَانِ وَعَمَلِهٖ

اور میرے دل کے درمیان آگیا ہے اسی طرح تو میرے اور شیطان اور اسکے اعمال کے درمیان حائل ہوجا

۲

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰۤی اٰلِ مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود نازل فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰۤی اِبْرَاھِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ

پر جس طرح تونے درود نازل فرمایا سیدنا ابراہیم علیہم السلام پر اور برکت نازل

وَّعَلٰۤی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰۤی اِبْرَاھِیْمَ

فرما سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آل سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جس طرح تونے

اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

سیدنا ابراہیم علیہم السلام پر برکت نازل فرمائی بیشک تو ستودہ صفات بزرگ ہے۔

۳

رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ

اے میرے پروردگار مجھ کو بخش دے اور میرے ماں باپ کو اور اس کو بھی جو ایمان

مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ ؕ

لا کر میرے گھر میں آئے اور سب باایمان مردوں اور عورتوں کو



۴

رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِیْنَ سَبَقُوْنَا

اے ہمارے رب! بخش دے ہم کو اور ہمارے ان بھائیوں کو جو ہم سے پہلے

بِالْاِیْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِیْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِیْنَ

ایمان لاچکے اور نہ رکھ ہمارے دلوں میں بَیر ایمان والوں

اٰمَنُوْا رَبَّنَاۤ اِنَّکَ رَءُوْفٌ رَّحِیْمٌ (آل عمران)

کا۔ اے ہمارے رب! تو ہی ہے نرمی والا بڑا مہربان

**فائدہ:** یہ دُعا گزرے ہوئے مومنین کے لیے طلب مغفرت اور اچھی یاد سے یاد کرنے کے لیے سکھائی گئی ہے۔ چنانچہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے مروی ہے۔ انھوں نے فرمایا کہ مسلمانوں کو تو حکم ہے کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کے لیے دُعا کریں مگر اب لوگ اس حکم کے برخلاف صحابہ رضی اللہ عنہم کو بُرا بھلا کہتے ہیں۔ پھر اُنھوں نے یہ آیت پڑھی (الدر المنثور)

